سے مجھے کچھ فرق نہیں آتا مگر حق اور مسئلہ کو بدلنا ممکن نہیں۔ اگر تم تمام مرید مجھے چھوڑ دیں تو بھی میں حق سے نہیں رکوں گا یہاں تک کہ مخالفین نے آپ کے ملک بدری کی بھی کوششیں کی اس پر فرمایا۔ پہلے بھی افغانستان سے پاکستان میں نے ہجرت اللہ کے لیے کی تھی اور اگر حق کی وجہ سے دیگر کسی اور جگہ جانے کی ضرورت پیش آئے تو فقیر سیف الرحمٰن اس کے لیے بھی تیار ہے کیونکہ ایمان اور اسلام کے مقابلہ میں مکان اور جگہ اور ملک وملت کی کوئی اہمیت نہیں یہ تو خس وخاشاک کے ڈھیر ہیں حقیقت کے آگے مٹی کے ڈھیر کی کیا حیثیت۔؟

آپ فرماتے تھے ہمیں جو کچھ بھی حاصل ہوا ہے وہ حق اور ثابت قدمی کی وجہ سے حاصل ہوا ہے اور طریقت اور شریعت کی روشنی سے سب کچھ ملا ہے۔ ہم نے اس کی ہمیشہ پیروی کی ہے اور اس کی روشنی میں اپنی راہ کو خود تیار کیا ہے۔ کسی قسم کا لالچ ہمیں لبھا نہیں سکتا۔ کسی کی ہیبت نا کی ہمیں اللہ کے فضل وکرم اور حضور سرور عالم ﷺ کے صدقہ اور وسیلہ سے مرعوب نہیں کر سکتی جس راہ کو درست حق اور سچی سچائی سمجھ کر سچائی کے ساتھ بصیرت کی روشنی میں اختیار فرمایا ہے اسی جادہ حق وصواب پر آج قائم ہیں اور اس کے نتائج کو انتہائی قریب سے دیکھا ہے اور کامیابی کی منازل بہت جلد آسان ہوں گی۔ حقیقت بہر حال حقیقت ہے یہ وہی مقام عزیمت ہے جہاں پر امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قید وبند کی سختیوں کو لبیک کہا، سرکار اخندزادہ سیف الرحمٰن مبارک کے حصے میں بھی تلخیوں کے گھونٹ اور اپنوں کے زخم اور نفرتوں کے جام آئے، آپ نے صبر وشکر کیساتھ ان کو پیا اور ہمیشہ اپنوں کو دعا دی اور ان میں جو بھی جب بھی توبہ کر کے آستانہ عالیہ پر حاضر ہوا تو سب کچھ بھلا کر آپ مبارک نے سینہ سے لگایا اور آپ کا فرمان ہمیشہ رہا ہے کہ بھائی ہم سے ملاقات تو کرو ہمیں دیکھو تو سہی، ہمارے پاس بیٹھو تو سہی ہم سے بات کر کے تو دیکھو۔

**ارشاد و طریقت کی خدمات:** چونکہ آپ اس عمر میں پہنچ گئے تھے کہ سلسلہ تدریس اور علم ظاہر کا کام کماحقہ نہ کر سکتے تھے اس لئے آپ نے اس خدمت پر اپنے فرزندوں کو معمور فرما دیا تھا جنہوں نے اپنے والد گرامی کے نام پر دھبہ نہیں آنے دیا اور درس و تدریس میں گرانمایہ خدمات سرانجام دیں اور دے رہے ہیں۔

''اللہ کرے ذوق علم اور زیادہ''

خانقاہی نظام کی باگ دوڑ چھوٹے دونوں فرزندان قاری محمد حبیب سیفی اور احمد سعید المعروف یار جان کے ہاتھ ہے جو مدرسے کے تدریس و نظامت کے ساتھ ساتھ خانقاہ پر آئے ہوئے مہمانوں کی خدمت میں شب و روز مصروف عمل ہیں ان انتظامات سے فراغت کے بعد حضرت مبارک صاحب علیہ الرحمہ تلقین وارشاد اور اصلاح خلائق کی طرف مکمل طور پر متوجہ ہو گئے تھے اور اپنی بقیہ زندگی طالبان حق راہ طریقت کی خدمت گزاری کے لئے وقف کر دی تھی لہذا روزانہ پاکستان و افغانستان اور دیگر خارجی ممالک سے آئے ہوئے سالکین کو ذکر و فکر کی دولت عظمیٰ سے نوازتے رہے، ڈاکٹرز، وکلاء، بزنس مین، سیاسی و سماجی اراکین سمیت مختلف طبقہ ہائے زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد کی خاصی تعداد آپ سے فیوض و برکات حاصل کر کرتی رہی۔

**امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ سے عقیدت و محبت:** حضرت مبارک صاحب کو امام الأئمہ کشف الغمہ حضرت امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ سے از حد محبت و الفت تھی اور آپ اس بات کا اظہار بڑے فخریہ انداز میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جس نے ہمیں حضور سراج الامت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کوفی رضی اللہ عنہ کا مقلد بنایا۔ یہ آپ کی محبت و الفت تھی کہ کبھی بھی دوران تبلیغ فقہ حنفی کی تعلیم کو نظر انداز نہیں کیا اور نہ ہی کبھی کسی کو اس کے خلاف بات کرنے کی اجازت دی۔ فقہ حنفی پر آپ کے پاس اس قدر دلائل و براہین تھے کہ بڑے بڑے صاحبان علم

بات کرنے سے پہلے استخارہ کرتے۔

عقائد کا کام مسلک اہلسنت کے عظیم پیشوا حضرت سیدی ابو منصور ماتریدی رحمۃ اللہ علیہ کی تعلیمات کے مطابق فرماتے تھے۔آپ کے ہاتھوں پر کثیر تعداد میں غیر مسلم دولت اسلام سے مشرف ہوئے اور اب اپنے احوال کی اصلاح سلسلہ عالیہ سیفیہ کی توجہات کے مطابق کر رہے ہیں۔اسی طرح کئی بدقماش شرابی، زانی، کاذب جو طرح طرح موذی امراض میں مبتلا تھے وہ آپ کی نظر کیمیاء میں آتے ہی ایسے اصلاح والے راستے پر گامزن ہو گئے کہ ان کی پہلی زندگی کو جاننے والے افراد انگشت بدندان رہ گئے۔آپ کے مریدین میں ایسے ایسے ناخواندہ حضرات جو اپنا نام تک نہیں لکھ سکتے تھے ان کو آپ نے کیمیائے توجہ سے ایسا تیار کیا کہ وہ آج علماء ومشائخ کا مرجع ہیں، میں نے حضور امام ربانی کی توجہ سے ایک چرواہے کا واقعہ پڑھا ہے جس کو آپ نے جمعہ پڑھانے کا حکم صادر فرمایا تھا تو لوگوں نے عرض کیا تھا حضور یہ تو چرواہا ہے اور بالکل ناخواندہ ہے۔مگر امام ربانی کی توجہ کی برکت سے اس نے اپنی تقریر میں ایسے نکات ومعارف بیان کیے جس پر اس زمانے کے علماء حیرت زدہ ہوئے لیکن اخندزادہ سیف الرحمٰن مبارک نے تو اس زمانے میں ایسے کمالات دکھائے ہیں کہ لفظ حیرت کو بھی حیرت میں ڈال دیا ہے۔

**کرامات وخوارق عادات:** حضرت اخندزادہ سیف الرحمٰن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی سب سے بڑی اور اہم کرامت یہ ہے کہ آپ کے تمام مریدین متبع سنت ہیں۔اس دور میں کسی کو راہ سنت کا مسافر بنا دینا کسی طور بھی کرامت سے کم نہیں۔مگر آپ سے بہت سی خوارق عادات ہا تھ بھی ظاہر ہوئی جن کو اگر گہری نظر سے دیکھا جائے تو وہ بھی اتباع سنت کا ہی نتیجہ ہیں۔ایک بار راقم الحروف سرکار مبارک کی خدمت میں حاضر تھا تو آپ کسی شخص کو توجہ فرما رہے تھے مگر وہ

کیفیت روکنے کی پوری کوشش میں تھا بعد میں معلوم ہوا وہ ایک نامور ڈاکٹر تھا اور اپنے آپ کو ان مجذوبوں میں نہیں ڈالنا چاہتا تھا یا ان کی چیخ و پکار و حال و مستی کی کیفیت میں اپنے آپ کو ڈالنے سے گریزاں تھا۔ جب اس کیفیت کو وہ نہ روک سکا اور ان مجذوبوں کی طرح خود بھی اس حال میں مست ہوا تو اس کا جملہ ابھی تک مجھے یاد ہے کہ "آج سائنس فیل ہوگئی ہے" اور اسی جملے کو بار بار دہراتا تھا جب اسے ہوش آیا تو میں نے کہا یہ کیفیت دوبارہ چاہو گے؟ یا دوبارہ یہاں آؤ گے؟ تو کہنے لگا میٹھا شربت پینے سے پہلے اس کا ذائقہ کون بتا سکتا ہے اب تو چاہتا ہوں کہ اب پوری زندگی آستانہ کی خدمت گزاری میں صرف کردوں۔

ایک فلمسٹار حضور غوث جہاں سرکار مبارک کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا بس اس پر نظر ہوتے ہی ایسی تبدیلی واقع ہوئی جس کا اندازہ اس فلمسٹار کو بھی نہ تھا۔ اس کے دل کی کایا پلٹ گئی۔ اسی دوران وہ کسی فلم میں ہیرو کے طور پر کام کر رہا تھا اور سید ہجویر سیدنا داتا گنج بخش صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دربار اقدس پر تقریبات عرس کی نشست کی صدارت سیدی و مرشدی سرکار اخندزادہ مبارک فرمانے کے لیے تشریف فرماتے تو اچانک اس فلمسٹار پر نظر پڑ گئی۔ سرکار مبارک کی توجہ نے اسے ایسا تبدیل کیا کہ چہرے پر داڑھی کی زینت اور سر پر عمامے کا تاج ایسا سجا کہ دیکھنے والے اس فلمسٹار کو مفتی و قاضی اور علامہ تصور کرنے لگے کہ ظاہری شکل و صورت کی تبدیلی نے علامہ بنا دیا۔ اس کے ساتھیوں نے اسے کہا صوفی صاحب یا علامہ صاحب مہربانی کرو ہماری فلم کی شوٹنگ مکمل کروا دو۔ ابھی ایک دو پارٹ باقی رہتے ہیں تو انہوں نے کہا کہ مجھے تبدیل کرنے والے نے ایسا بدل دیا ہے کہ شوٹنگ کے تصورات کو بھی میرے دل و دماغ سے ختم کر دیا ہے۔

جب تک بکے نہ تھے تو کوئی پوچھتا نہ تھا
تو نے خرید کر مجھے انمول کر دیا

تو ساتھیوں نے بہت اصرار کیا مگر وہ تیار نہ ہوئے جب اس بات سے مایوس ہو گئے

کہ داڑھی تو اب کبھی نہیں کٹائے گا تو انہوں نے اسے مشورہ دیا کہ اگر تو داڑھی نہیں کٹوانا چاہتا تو ایسے ایسے کیمیکل ہیں تو ان کا لیپ کرنے سے یا میک اپ کا ایسا طریقہ اپنائیں گے کہ داڑھی بھی چھپ جائے گی جب وہ ان کی اس بات میں نہ آیا تو انہوں نے کہا ارے بھئی ہمارا لاکھوں کا نقصان ہو رہا ہے ہم تجھے زندہ نہیں چھوڑیں گے لہذا تم میک اپ کروا کے ہمارا نقصان بچاؤ تو اس نے جواب دیا کہ اگر میں سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چھپا لوں گا اس سے میرا بھی کافی نقصان ہو گا انہوں نے کہا تیرا کیا نقصان ہو گا ہمارا تو نقصان یہ ہے کہ ہماری فلم نامکمل ہونے کی وجہ سے کسی کام کی نہیں جب تک آخری پارٹ پورے نہیں ہوں گے اس وقت تک ہم اسے ریلیز نہیں کر سکتے تو سالک سابقہ فلمسٹار کا یہ ایمان افروز جملہ تاریخ میں لکھنے کے قابل ہے کہ ''اگر تمہیں مالی نقصان کا خطرہ ہے تو مجھے اپنے دولت ایمان کا خطرہ ہے جو کامل و مکمل مرشد کی توجہ سے حاصل ہوا ہے'' تو انہوں نے عدالت میں اس فلمسٹار کے خلاف مقدمہ دائر کر دیا کہ عدالت اس کو حکم کرے کہ فلم کا باقی حصہ داڑھی کٹوا کر مکمل کرے ورنہ جو فلم پر اخراجات ہوئے ہیں وہ اس پر ادا کرنا لازم ہو جائیں گے اور عدالت اس سے وصول کر کے ہمیں دلوائے۔ اس نے اپنی اس پریشانی کو اپنے مرشد کی عدالت میں عرض کیا تو مرشدی نے فرمایا تم عدالت میں زیور سنت مصطفی ﷺ کو آراستہ کر کے جاؤ تو اللہ تعالیٰ ضرور فضل کرے گا تو وہ سالک پہلی تاریخ پر جب حاضر ہوا تو اس کی شکل و صورت دیکھتے ہی جج نے اسے بری کر دیا.

نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

جو ہو ذوق یقین پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں

مسجد حضور سید علی ہجویری رحمتہ اللہ علیہ کے خطیب علامہ محمد مقصود احمد چشتی قادری نے سرکار اخندزادہ مبارک کے بارے میں اپنے تاثرات رقم فرماتے ہوئے تحریر کیا تھا کہ اخندزادہ

سیف الرحمٰن ایسی ہستی کے مالک تھے کہ جن کی فقط زیارت سے کئی افراد کی زندگیاں تبدیل ہو کر رہ گئی ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اسی چیز سے اندازہ لگایا ہے کہ آپ اللہ کے کامل ولی ہیں جس کی فقط زیارت سے ہی انسان کی کایا پلٹ جاتی ہے۔ اس طرح کے کئی واقعات جو اعداد وشمار سے باہر ہیں یہاں میں نے صرف بطور نمونہ درج کیے ہیں اللہ تبارک وتعالیٰ سرکار اخندزادہ مبارک کی قبر کو روشن کرے جنہوں نے سنت خیر الانام کے دیئے مسلمانوں کے قلب وذہن میں روشن فرمائے۔

**سرکار اخندزادہ مبارک اور ان کے مشائخ:** برصغیر پاک وہند میں تجدید واحیائے دین کا جو کام سرکار مبارک نے سرانجام دیا ہے وہ اپنے وقت میں تاریخی حیثیت ضرور اختیار کرے گا ہر دور میں مشائخ نے دین مذہب، ملک وملت کے لیے گراں قدر خدمات سرانجام دی ہیں مثلاً سرکار مبارک کے شیخ مولانا محمد ہاشم سمنگانی رحمتہ اللہ علیہ اگر چہ مولانا صاحب کا افغانستان سے پاکستان تشریف لے آنا روسی قبضہ سے پہلے ہے مگر ان حالات کا جو مولانا صاحب کے وصال کے بعد رونما ہوئے ہیں انہوں نے تذکرہ اور پیش گوئیاں اس زمانے میں ارشاد فرمائی تھیں۔ راقم الحروف نے سرکار اخندزادہ مبارک کے علاوہ مولانا صاحب کے متعدد رفقاء سے وہ سنی۔ حضرت اخندزادہ مبارک کے برادر اکبر حضرت پیر طریقت مولانا عبد الباسط المعروف باچا لالہ وہ مولانا صاحب کے رفیق خاص اور سسر کے علاوہ وہ معتمد خاص بھی تھے جن کو مولانا صاحب نے اپنی تحریر میں بھی عاشق صادق کے نام سے یاد کرتے تھے مثلاً جب مولانا صاحب نے رخت سفر باندھ لیا تو ان احباب کو فرمایا کہ میری ہجرت ابھی سے شروع ہو گئی ہے تم بعد میں کرو گے اور مولانا صاحب کے علاج کے لیے پاکستان کی طرف روانہ ہونا اور یہ جدائی ایک بہت بڑا صدمہ اور ناپُر ہونے والا خلا تھا آپ ضرور بالضرور ان کے ساتھ میری

خدمت کے لیے چلو گے تو یہاں پر درس وتدریس کے ساتھ ساتھ ارشاد کا کام کافی متاثر ہوگا

جس طرح مبارک صاحب مولانا صاحب کی جدائی میں تڑپتے تھے۔اس مرید صادق کے فراق کا صدمہ خود مولانا صاحب کو کافی انتہا تک محسوس ہوتا تھا مولانا صاحب اپنی تحریر میں اس جدائی کو تذکرہ بایں الفاظ فرماتے ہیں کہ "فراق اخندزادہ فقیر رابسیار دشوار است نمی دانم سبب آن چیست" (اخندزادہ کی جدائی فقیر کیلئے بہت دشوار ہے میں نہیں جانتا کہ اس کا سبب کیا ہے) اور ایک پشتو شعر میں بھی تحریر فرمایا جو مندرجہ ذیل ہے

خط چہ کورے ورتہ جاہرہ

ماچہ لیکہ ورتہ دیر ژړی دینہ

(جب میں نے خط لکھا تو بہت رویا اس لیے تم بھی جب پڑھو گے تو خوب روؤ)۔

اس طرح حضرت شاہ رسول طالقانی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ مبارک صاحب کو اور مبارک صاحب سے ان کو از حد لگاؤ تھا مگر یہ سلسلہ شاہ رسول طالقانی رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کہ وجہ سے قائم نہ رہ سکا۔حضرت اخندزادہ مبارک کو اپنے اکابر مشائخ سے بھی از حد عقیدت ومحبت تھی۔سال کے اندر آستانہ عالیہ نقشبندیہ سیفیہ فقیر آباد (لکھوڈیر) میں بڑے دو عروس ہوتے ہیں جن کا اہتمام بنفس نفیس مبارک صاحب خود بڑے اہتمام اور خصوصی توجہ سے فرماتے تھے 9، شوال کو عرس مولانا صاحب محمد ہاشم سمنگانی اور دوسرا امام ربانی حضور سیدنا مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی فاروقی رحمۃ اللہ علیہما ہر سال عید قربان پر بھی سرکار اخندزادہ مبارک اپنے مشائخ کبار کو فراموش نہیں فرماتے تھے۔ہر سال کچھ ردوبدل کے ساتھ تو اپنے مشائخ کے نام کی قربانیاں دیتے رہتے۔گزشتہ چند سالوں سے میں باقاعدہ یہ احباب سے سنتا آرہا ہوں کہ مبارک صاحب ہر سال حضور علیہ الصلوۃ والسلام خلفاء راشدین اہل بیت اطہار امہات المومنین کی طرف سے قربانیاں فرماتے ہیں اور یہ سلسلہ آپ کے وصال پر ملال تک جاری رہا، اور مشائخ

کی طرف سے اپنے پیران کبار کے علاوہ غوث الاغیاث قندیل نورانی محبوب سبحانی الشیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی بغدادی رضی اللہ عنہ کی طرف سے قربانی فرماتے رہے۔ اسی طرح خواجہ خواجگان خواجہ معین الدین چشتی اجمیری، شاہ شہاب الدین سہروردی، شاہ نقشبند اور امام ربانی کی طرف سے بھی قربانی فرمایا کرتے تھے۔

**ختم خواجگان اور ختم غوثیہ:** حضرت مبارک صاحب علیہ الرحمہ اپنے مشائخ کے ایصال ثواب کے لئے ختم خواجگان کا باقاعدہ اہتمام بلاناغہ فرمایا کرتے۔ ہمارے ہاں ختم غوثیہ ہر ماہ کی گیارہ تاریخ کو منعقد کیا جاتا ہے مگر مبارک کے آستانہ پر ہر روز ختم غوثیہ منعقد ہوتا تھا جو آپ کی اپنے مشائخ خصوصاً غوث الثقلین کے ساتھ عقیدت ومحبت کا ثبوت ہے۔

باڑہ میں رہائش کے وقر جب آپ کی لاہور آمد ہوتی تو آپ بڑی عقیدت اور نیاز مندی کے ساتھ لاہور کے مشائخ کبار کے مزارات مقدسہ پر حاضری دیتے ان میں سید ہجویر حضور داتا گنج بخش ہجویری اور امام ربانی کے خلیفہ حضرت سیدنا طاہر بندگی لاہوری، حضرت ایشاں اخند، حضرت شاہ ابوالمعالی، شاہ محمد غوث قادری، شیر ربانی میاں شیر محمد صاحب شرقپوری ،حاجی دیوان نعمت اللہ خانقاہ ڈوگراں اور سید احمد شاہ بخاری سرورکوٹی وغیرہم رحمھم اللہ تعالیٰ کے مزارات شامل ہیں۔ ان کے علاوہ تبرکات شریف جو کہ بادشاہی مسجد میں موجود ہیں ان کی زیارت اور حاضری کو کبھی بھی ترک نہ فرمایا جو آپ کی سابقہ علماء ومشائخ کیساتھ از بس حسن عقیدت ومحبت کا روشن ثبوت ہے۔

سرکار اخندزادہ مبارک کو جو کمال حاصل ہے وہ آپ کے آباؤاجداد کی وجہ سے نہیں بلکہ آپ مبارک کی ذاتی کوششیں اور اپنے مرشد کریم قیوم زمان حضرت مولانا محمد ہاشم سمنگانی رحمۃ اللہ علیہ کی توجہ اور سرکار اخندزادہ مبارک کی اپنے مرشد کے ساتھ بے پناہ محبت اور ان کی

خدمت اور اپنے مرشد گرامی کیساتھ اخلاص کی برکتیں ہیں۔ حضرت مولانا محمد ہاشم سمنگانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ آپ جس سمت میں بھی جائیں گے اسے گل وگلزار کرتے جائیں گے تو مولانا صاحب کی دعا قبول ہوئی۔ قندوز سے لیکر کوٹ، پشاور، لاہور بلکہ پوری دنیا پر اس وقت سرکار اخندزادہ مبارک کا فیض پھیل رہا ہے۔

**سرکار اخندزاہ مبارک اور مسئلہ ختم نبوت:** رد قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت کے تحفظ میں آپ اور آپ کے مریدین وخلفاء کا کردار کسی طور کم نہیں، سرکار مبارک کے نامور خلیفہ استاذ العلماء قاری مولانا لعل الرحمٰن صاحب سیفی مٹاخیل اور مولانا محمد عارف سیفی نے اپنے علاقہ میں قادیانیوں کی تحریک کو زبردست طریقوں سے کچلا اور اس میں جو قادیانی مارے گئے ان کی لاشوں کو تانگوں کے ساتھ باندھ کر کتوں کی طرح پورے شہر کا چکر لگوایا جس سے اب تک کسی ختم نبوت کے منکر کو دوبارہ یہ ہمت نہیں ہوئی کہ اس علاقہ میں جاکر پھر مرزائیت کی تبلیغ کرے ۔جب مرزا طاہر نے مسلمانوں کو للکارا تو اس کے جواب میں راقم الحروف کو لاہور کے اندر ایک عظیم الشان کانفرنس منعقد کرنے کا حکم فرمایا جس میں آپ اپنے نامور صاحبزادگان اور عظیم المرتبت خلفائے کرام کے ساتھ اپنی ضعیفی اور کمزوری کے باوجود تشریف لائے اور مسئلہ ختم نبوت کو واضح طریقے سے بیان فرمایا آپکے حکم سے تحریک تحفظ فقہ حنفیہ وملک وملت اسلامیہ کے علمبردار علامہ مولانا ضیاء اللہ صاحب باجوڑی اور امام المناطقہ علامہ امین اللہ باجوڑی، مفتی اعظم افغانستان جامع معقول ومنقول مولانا عبدالحئ زعفرانی، شیخ الحدیث مولانا محمد حمید جان صاحب، استاذ العلماء مولانا سید محمد ہاشم سیفی، آپ مبارک کے برادر اصغر شیخ الحدیث مولانا غلام الرحمٰن بھی شامل ہوئے اور لاہور کے سرکردہ علماء کرام اس عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس میں شامل ہوئے جن میں سے چند کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔ بانی وسرپرست تحریک منہاج القرآن

پروفیسر محمد طاہر القادری، استاذ العلماء سفیر ختم نبوت جامع معقول ومنقول علامہ حافظ خان محمد قادری، پرنسپل محمدیہ غوثیہ داتا نگر، استاذ العلماء مولانا غلام مصطفیٰ القادری، پروفیسر حافظ عبدالجبار صاحب، علامہ فضل کریم چشتی صاحب، علامہ اکرم ازہری ناظم تعلیمات محمدیہ غوثیہ لاہور، علامہ ڈاکٹر محمد سرفراز نعیمی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا ابوالرضا محمد عباس مجددی سیفی سرپرست انجمن بہار اسلام پاکستان، مولانا محمد انور سیفی، مولانا حافظ عبدالرشید نعیمی سیالوی، صاحبزادہ ساجد محمود گولڑوی، صاحبزادہ غلام مصطفیٰ نقشبندی، علامہ مولانا صاحبزادہ عتیق الرحمٰن ہاشمی، حضرت علامہ عبدالغفار گجر، اوران کے علاوہ کثیر تعداد میں علماء اہلسنت جمع ہوئے۔ اس کے بعد کیا مجال کہ قادیانی یہاں پر تبلیغ کا کام کرسکیں۔ سرکار اخند زادہ مبارک نے ہر میدان میں اسلام اور اہلسنت وجماعت کے دشمنوں کا سرتوڑ مقابلہ فرمایا۔

**باڑہ سے لاہور کی طرف ہجرت:** سرکار مبارک پیر سیف الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ جو پہلے نوشہرہ میں رہائش پذیر تھے حاجی سلطان محمد آفریدی اوران کے رفقاء حاجی میر اصغر اور حاجی محمد یوسف کی مؤدبانہ درخواست پر 20 جون 1980ء بروز جمعرات باڑہ میں تشریف لے گئے اور کھجوری منڈ ہیکس میں مستقل قیام کا ارادہ فرمایا آپ نے باڑہ اور اس کے گردونواح میں شریعت مصطفیٰ ﷺ کی تبلیغ کا کام شروع فرمایا اور احیائے سنت کی خدمت سرانجام دینا شروع کی بہت سے لوگ آپ کے کردار، حسن سلوک اور شریعت محمدی ﷺ کے مطابق طرز حیات سے متاثر ہو کر آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر شرف بیعت حاصل کرنے لگے رفتہ رفتہ آپ کی شہرت پورے ملک میں پھیل گئی۔ علامہ اقبال نے صحیح فرمایا ہے کہ

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز — چراغ مصطفوی ﷺ سے شرار بولہبی

چنانچہ علاقہ کے بعض دنیادار اور شر پسند لوگوں کو یہ انتہائی ناگوار گزرا اور سرکار مبارک کی مخالفت

کے درپے ہو گئے ان میں سے پہلے پیر محمد چشتی نامی شخص نے زور آزمائی کی۔ کافی مقابلہ بازی کے بعد وہ ناکام ہو کر بھاگ گیا اور پھر مفتی منیر شاکر نامی شخص نے ٹکر لینی شروع کر دی اس شخص نے دسمبر 2004ء میں اپنے حواریوں کیساتھ FM ریڈیو پر نشریات کا آغاز کر دیا اور اہلسنت وجماعت کے خلاف زہریلا پروپیگنڈا اگلنا شروع کر دیا اس نے بے شمار غلط باتیں کہیں اور گستاخانہ جملے بولے جو کسی بھی طرح حضرت مبارک صاحب رحمۃ اللہ علیہ جیسے عاشق صادق کیلئے صبر کا پیغام نہ تھے۔ مثلاً داتا گنج بخش علی ہجویری کبھی لاہور میں نہیں آیا، اس کو داتا کہنا شرک ہے امام حسین رضی اللہ عنہ کو شہید کہنا ٹھیک نہیں، یزید صحابہ کا سپہ سالار تھا اسے رضی اللہ عنہ کہنا چاہیے۔ امام حسین ظالم تھے اور یزید مظلوم۔ یارسول اللہ کہنا زنا سے بھی بڑا گناہ ہے وغیرہ۔ العیاذ باللہ اس کے ان بے ہودہ بیانات کا دفاع کرنا لازم ہو گیا چنانچہ سرکار مبارک پیر سیف الرحمٰن صاحب نے 20 اکتوبر 2005ء بروز جمعرات اپنے طور پر FM ریڈیو پر نشریات کا آغاز کیا۔ اور نہ صرف منیر شاکر کے الزمات کے درست جوابات دیئے بلکہ مسلک اہلسنت کی صحیح ترجمانی کی، ہر الزام کا مستند کتب کے حوالے دے کر رد فرمایا اور اعلان کیا کہ اگر کسی شخص کو شک ہو تو اصل کتب کو برائے تصدیق جامعہ سیفیہ منڈیکس میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے کوئی بات اپنی جانب سے نہیں کہی گئی۔ بدنام زمانہ مولوی منیر شاکر سے جب کوئی جواب نہ بن پڑا تو اپنی گرتی ہوئی ساکھ کو بچانے کیلئے اس نے ایک اور چال چلی اور 18 دسمبر 2005ء کو ایک جلسے کا انعقاد کیا اور سرکار مبارک پر ذاتی حملے شروع کر دیئے اور ایسے فضول الزمات کا سہارا لیا جو عموماً وہابیت کی طرف سے اہل سنت وجماعت کی شخصیات پر لگائے جاتے ہیں یہ قصہ بڑھتے بڑھتے حکومت پاکستان تک جا پہنچا۔ حکومت کو جب سرکار مبارک کے لاکھوں کی تعداد میں مریدوں کی موجودگی کا علم ہوا تو اس نے اس خدشہ کے پیش نظر کہ کہیں خانہ جنگی نہ شروع ہو جائے اور کسی بڑے خون خرابے کی نوبت نہ آجائے، سرکار مبارک پیر سیف الرحمٰن سے درخواست کی کہ وہ یہ

علاقہ چھوڑ دیں مگر سرکار مبارک نے یہ کہہ کر انکار کیا کہ جب میرا کوئی بھی عمل اور کردار شریعت محمدی اور سنتِ مصطفےٰ ﷺ کے خلاف نہیں ہے تو میں کیوں جاؤں؟ میں ان لوگوں سے قطعاً نہیں ڈرتا اور دین مصطفےٰ ﷺ کی سربلندی کے لئے میں اپنے تیرہ بیٹے اور پچاس پوتے اور نواسے قربان کردوں گا۔

حکومت نے معاملہ سلجھانے کے لئے بے حد اصرار کیا۔ کئی بڑے بڑے جرگے بھیجے آخر کار پیر صاحب نے حالات کی نوعیت کو پیش نظر رکھتے ہوئے حکومت کی بات مان لی اور فرمایا کہ میں حکومت کیساتھ تصادم نہیں چاہتا۔ نہ شر پسند کہلوانا چاہتا ہوں اور نہ کوئی خون ناحق اپنے سر لینا چاہتا ہوں اور نہ ہی مخلوق خدا میں بلا وجہ خون خرابے کا سبب بننا چاہتا ہوں چنانچہ 2 فروری 2006ء بروز جمعرات بوقت عصر آپ نے علاقے کے M.N.A مولانا خلیل الرحمٰن کے ساتھ ان کی گاڑی میں بیٹھ کر باڑہ کو الوداع کہا۔

آپ کے نکلنے کے تقریباً ڈیڑھ ماہ بعد 24 مارچ 2006ء بروز ہفتہ آپ کے دیگر تمام اہل خانہ نے بھی باڑہ کو خیر باد کہہ دیا اور باڑہ کی فضا نے آخری بار سورہ یٰسین کی تلاوت سنی۔ یاد رہے کہ سرکار مبارک کے باڑہ چھوڑنے سے پہلے بھی کچھ افراد نے باڑہ چھوڑ دیا تھا جب سرکار مبارک باڑہ سے رخصت ہو رہے تھے تو صحیح العقیدہ اور محبت کرنے والے لوگ دھاڑیں مار مار کر رو رہے تھے آپ نے رخصت ہوتے وقت یہ فرمایا کہ جس کسی قوم نے کسی نبی یا ولی کو رنجیدہ کر کے اپنے علاقہ سے نکالا۔ اللہ تعالیٰ اس قوم پر عذاب نازل کرتا ہے میں یہاں باڑہ میں 26 سال رہا ہوں اور ملک کی تمام ایجنسیوں سے زیادہ بہتر طور پر امن و امان کے حالات قائم رکھے ہیں۔

آپ باڑہ سے نکل کر نوشہر میں اپنے بڑے صاحبزادے مولانا محمد سعید حیدری کے پاس چار پانچ دن ٹھہرے۔ پھر چند دن اسلام آباد میں ڈاکٹر کرنل محمد سرفراز محمدی سیفی کے پاس

قیام فرما کر لاہور تشریف لے آئے ائیر پورٹ پر آپ کا فقید المثال استقبال کیا گیا۔ استقبال کرنے والوں میں آپ کے جملہ خلفاء اور مریدوں کے علاوہ علاقے (لاہور اور گرد و نواح) کے علماء و فضلاء بھی شامل تھے اور استقبال میں شمولیت کو اپنی سعادت سمجھ رہے تھے آپ نے شمالی لاہور کے علاقہ لکھوڈیر جس کا نام آپ مبارک نے فقیر آباد رکھا تھا میں سکونت اختیار کی اور تادم آخر وہیں آپ کا ٹھکانہ رہا بلکہ اب بھی اسی جگہ آسودۂ خاک ہیں۔

شریعت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی مکمل پاسداری آپ کی ذات کا خاصہ تھی دیگر معاملات کے علاوہ صرف ایک پہلو (نمونہ مشتے از خروارے) کا اظہار کافی ہوگا، وہ یہ کہ آپ کے وجود خاکی میں بہت سے امراض مثلاً بلڈ پریشر، شوگر، جوڑوں کا درد، گردوں، دانتوں اور آنکھوں کی تکالیف نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے مگر اس کے باوجود آپ نے کبھی کوئی نماز جماعت کے بغیر ادا نہیں کی گذشتہ چند سالوں سے آپ ان امراض کے سبب وہیل چیئر پر تھے پھر بھی مسجد میں باجماعت نماز کی ادائیگی کے لئے آتے رہے آپ کا فرمانا تھا کہ ہوش سنبھالتے ہی جب سے میں نے نماز پڑھنی شروع کی ہے آج تک ایک بھی نماز جماعت کے بغیر نہیں پڑھی ایک مرتبہ آپ کہیں سفر پر گئے ہوئے تھے نماز کا وقت ہو گیا تو قریب کی مسجد میں تشریف لے گئے تو پہلی رکعت نکل گئی آپ باجماعت نماز کی ادائیگی کے بعد صرف اس بات پر کافی دیر افسوس کرتے رہے کہ ہائے تکبیر اولیٰ رہ گئی۔

ایک مرتبہ آپ بہت بیمار تھے باہر تشریف نہ لا سکے اور لوگوں کو نماز ادا کرنے کا حکم دے دیا جب لوگوں نے نماز پڑھ لی تو آپ نے کہا کہ میں نے آج تک جماعت کے بغیر نماز نہیں پڑھی اب کیا ہوگا۔ فوراً احساس ہوا اور مرید سے کہا کہ باہر پتہ کرو اگر کسی نے نماز نہیں پڑھی تو وہ آ جائے چنانچہ معلوم کرنے پر چار مرید ایسے نکل آئے جنہوں نے ابھی نماز پڑھنی تھی آپ نے ان کو اپنے کمرے میں بلا لیا اور باجماعت نماز ادا کی اور پھر اللہ کریم کا شکر ادا کیا۔ اس سے ان

کی سنن مصطفوی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام پر استقامت و عزیمت کا اندازہ کوئی مشکل بات نہیں۔

**اولاد امجاد:** حضرت علامہ پیر سیف الرحمٰن مبارک صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کی طرح اولاد کی بھی کثرت عطا فرمائی۔ آپ کی اولاد کی تعداد ڈیڑھ درجن سے متجاوز ہے۔ آپ کے صاحبزادگان کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں......

جانشین مجدد ملت حضرت مولانا محمد سعید حیدری سیفی، شیخ الحدیث مولانا محمد حمید جان سیفی، مولانا عبدالباقی سیفی، مولانا قاری محمد حبیب جان سیفی، مولانا احمد سعید یار جان سیفی، مولانا سید احمد حسین پاچا سیفی، صاحبزادہ محمد سیف اللہ سیفی، صاحبزادہ محمد صفی اللہ سیفی، صاحبزادہ سید احمد حسن پاچا سیفی، صاحبزادہ محمد نجیب اللہ سیفی، صاحبزادہ محمد حبیب اللہ سیفی، صاحبزادہ سید محمد محسن پاچا سیفی، صاحبزادہ حسین اللہ سیفی، اطال اللہ عمرہم وزاد فیوضہم۔

**وفات حسرت آیات:** موت ایسی تلخ حقیقت ہے جس سے کسی کو مفر نہیں، نہ جانے کتنوں کو یہ ہر روز یتیم کرتی ہے اور کتنوں کو بے اولاد، کتنی سہاگنیں اس کی آمد پر اپنے سہاگ کا ماتم کرتی ہیں اور کتنی ماؤں کے کلیجے کاٹ دیئے جاتے ہیں۔ موت...... بہت سے لوگ اس کی کڑی نگاہوں سے بچنا چاہتے ہیں مگر راہ نہیں پاتے۔ لیکن کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں جن کے پاس موت "سعادت" پانے کیلئے آتی ہے۔ حضرت اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کا شمار بھی بلاشک وریب انہی محترم ہستیوں میں ہوتا تھا جن کی قدم بوسی موت کیلئے بھی راحت کا سامان ہے۔ موت بھی شاید اسی لئے لوگوں کی بددعائیں اور کوسنے (جو وہ اپنے کسی پیارے کی موت پر اسے سناتے ہیں) برداشت کر لیتی ہے کہ چلو کبھی کبھی اللہ کے محبوبوں کی قدم بوسی بھی تو ہو ہی جاتی ہے۔ حضرت اخوندزادہ پیر سیف الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کا واقعہ بڑا ایمان

افروز ہے جسے آپ کے صاحبزادے مولانا احمد سعید یار سیفی صاحب نے بیان فرمایا جو کہ اس رات حضرت کے ساتھ تھے۔آپ فرماتے ہیں......

حضرت مبارک صاحب علیہ الرحمہ کی بیماری کے باعث ہم صاحبزادگان میں سے کوئی نہ کوئی روزانہ ان کے ساتھ ہوتا تھا تاکہ رات کے وقت کوئی حاجت ہو تو اسے سلجھایا جا سکے۔آپ مبارک کے وصال کی رات میری ڈیوٹی تھی۔ جب آپ بستر پر تشریف لائے تو فرمایا" امشب بسیار گراں است و معلوم میشود کہ شاید امشب، شب سفر و رفتن است" یعنی آج کی رات بہت گراں ہے معلوم ہوتا ہے کہ آج سفر کرنے اور جانے کی رات ہے" یہ جملہ آپ نے متعدد بار ارشاد فرمایا پھر مجھے فرمایا کہ میں تم سے راضی ہوں، تم مجھے معاف کر دو، میں عرض کیا میں نے آپ کو معاف کیا تو آپ نے فرمایا میری جانب سے بھی معافی ہے۔

پھر رات تقریباً ایک 1 بجے آپ نے تین پیالے چائے نوش کی اور پشتو کا ایک شعر پڑا جس کا مفہوم یہ تھا کہ" اس دنیا میں جو بھی آیا ہے اسے جہانِ ثانی میں چلے جانا ہے، موت کا نعرہ ہمہ وقت یاد ہونا چاہئے" پھر فرمایا مجھے نیند آرہی ہے اور آپ سو گئے۔

رات تقریباً پونے دو 1:45 بجے آپ نے اچانک اپنے دونوں بازو اوپر کی جانب بلند کر دیئے میں جلدی سے اٹھا اور حضرت کو سہارا دیا ان کا سر میرے سینے پر تھا، آپ کا جانکنی کا عالم تھا، آپ نے کلمہ شہادت پڑھنا شروع کر دیا اور اشارے سے حکم دیا تو میں بھی کلمہ پڑھنے میں مشغول ہو گیا، پھر آپ نے اپنا منہ اور آنکھیں بند کیں اور چہرہ قبلے کی طرف پھیر دیا اور جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔

اسطرح 26 اور 27 جون کی درمیانی رات تقریباً 2 بجے یہ آفتاب طریقت و ماہتاب شریعت اپنی تمام تر رعنائیوں کے ساتھ دنیا کی نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

وہی بزم ہے وہی دھوم ہے وہی دوستوں کا ہجوم ہے

## ہے کمی تو بس اسی چاند کی جو تہہ مزار چلا گیا

### استاذ الاساتذہ شیخ الحدیث حضرت علامہ مفتی محمد اشرف سیالوی صاحب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت قبلہ شیخ المشائخ پیر محمد سیف الرحمٰن صاحب کی خدمت اقدس میں باڑہ میں حاضری دی تھی اور آپ کے شرف محبت سے مشرف ہوا اور محفل ذکر میں بھی شمالیت اور استفادہ کا موقع ملا۔ حضرت والا درجت کا علمی ذوق اور شوق اور علماء کی سرپرستی دیکھ کر اور مریدین کو شریعت مطہرہ پر عمل کرانے اور طریقت وحقیقت سے بہرہ ور کرنے کا عزم بالجزم دیکھ کر بہت ہی قلبی سکون اور روحانی تسکین حاصل ہوئی۔ ارشاد مصطفوی ''العلماء ورثۃ الانبیاء'' کا آپ عملی نمونہ تھے اور اپنے بیگانے کی تمیز اور تفریق کے بغیر شریعت مطہرہ پر عمل کرانے کیلئے ہمہ وقت کوشاں تھے۔ سینکڑوں بلکہ ہزاروں لوگوں کو طریقت اور حقیقت کی منازل رفیعہ تک واصل فرمایا اور ہر مرید کو شریعت مطہرہ پر عامل بنایا اور کسی طرح کی خلاف ورزی کو کسی کیطرف سے بھی برداشت نہ فرمایا۔ ان کے مریدین کو دیکھ کر بہت ہی روحانی اور قلبی راحت حاصل ہوتی ہے کہ وہ اپنے شیخ طریقت اور راہبر شریعت کے رنگ میں رنگے ہوئے نظر آتے ہیں جبکہ بالعموم پیران عظام کے مرید کہلانے والے شریعت مطہرہ کی پابندی سے اپنے آپ کو مستثنیٰ سمجھتے ہیں اور اپنے مشائخ کی شفاعت کے زعم میں فرائض و واجبات پر کار بند ہونے اور حرام ومکروہ تحریمی سے احتراز واحتساب کی ضرورت محسوس نہیں کرتے جو کہ بہت بڑا المیہ ہے۔ اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔

''موت العالِم موت العالَم'' کے مصداق آپ کی رحلت بہت بڑا سانحہ ہے اور نہ پر ہونے والا خلا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اپنے اور اپنے محبوب کریم ﷺ کے قرب خاص سے بہرہ ور فرمائے اور نعم علیہم حضرات کی معیت نصیب فرمائے اور آپ کی روحانی توجہات اور تصرفات

سے آپکی نسبی و حسبی، جسمانی و روحانی اولاد کو آپ کے مشن کو جاری و ساری رکھنے کی توفیق خیر رفیق سے بہرور فرمائے اور اس سلسلہ کو ابدالآباد تک قائم و دائم فرمائے۔ آمین ثم آمین

این از من و از جملہ جہاں آمین باد۔ وانا العبد الضعیف الحقیر ابوالحسنات محمد اشرف سیالوی

## مفکر اسلام مفسر قرآن علامہ سید محمد ریاض حسین شاہ صاحب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین وعلیٰ الہ الطاہرین واصحابہ المتآدبین

کارگہہ حیات کی رونق اہل اللہ کے دم قدم سے ہے حضور انور علیہ التحیۃ والثناء نے دعوات حق کے ابلاغ اور کردار آفرینی کے جوہر سے کاروان انسانیت کو مالا مال کرنے کیلئے "رسائل عظیمہ" کی جو جماعت تیار فرمائی ہر دور انکی روشنیوں سے بہرہ یاب رہا۔ حضرت پیر مبارک قدس سرہا نہی نفوس قدسیہ میں سے ایک تھے آپ کی عظیم شخصیت کو دیکھ کر لگتا تھا کہ یہ پہلے قافلے سے بچھڑے ہوئے نابغہ ہیں۔ اہل تصوف میں علم پروری، قیام شریعت، مراسم تقویٰ کی مراعات، اتباع سنت کی علم برداری، حضرت ان اقدار کا روشن نشان تھے۔ صالحین کی ایک بڑی جماعت تیار کر لینا آپ کی کرامت تھی۔ آج جب اس عظیم "مرد حر" کی مرقد پر حاضر ہوا تو الطاف کرم کی برسات نے ایک خسارے کا احساس دلایا کہ کاش کچھ زندگی کے زیادہ لمحات انکی صحبت میں بسر ہو جاتے۔ کہتے ہیں کہ زر آفرینی صرف محاورہ ہے لیکن رجال سازی تو اس سے بھی مشکل کام ہے حضرت پیر مبارک نے جملہ اہل اسلام پر ایک احسان کیا ہے کہ آج طریقت اور شریعت کے لاکھوں کادمین حضور علیہ ﷺ کی فوج بنے ہوئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کا فیضان ارزان فرمائے۔

دعا جوئے سید ریاض حسین شاہ مرکزی ناظم اعلیٰ جماعت اہلسنت پاکستان

## استاذ العلماء محقق دوراں حضرت علامہ مفتی ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی صاحب

پیر طریقت رہبر شریعت حضرت پیر محمد سیف الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے قل شریف کے اس اجتماع میں آج ان کی تصوف کے میدان میں خدمات کا واضح پتہ چل رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کے صاحبزدگان مریدین کو صبر کی توفیق دے اور انکے گلشن کو مزید بہار عطا فرمائے۔

آمین..... محمد اشرف آصف جلالی صاحب جامعہ جلالیہ لاہور ادارہ صراط مستقیم پاکستان

مناظر اسلام شیخ الحدیث حضرت علامہ صاحبزادہ محمد عبدالتواب صدیقی اچھروی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ شیخ المشائخ پیر طریقت رہبر شریعت پیر سیف الرحمٰن اخندزادہ خراسانی کی زندگی شریعت کی دعوت دیتے ہوئے اور شریعت پر عمل کرتے ہوئے گزری آپکو اللہ تعالی نے یہ طاقت عطا فرمائی کہ فاسق فاجر لوگوں کی طرف توجہ فرماتے اور انکو متبع سنت بناتے۔ خلفاء ہزاروں کی تعداد میں ہیں اور آپکے خلفا کی بھی وہی کوشش ہیں اس دور میں مرید کو متبع رسول بنانا آسان نہیں اور سلسلہ عالیہ سیفیہ کے تقریباً تمام مریدین متبع سنت ہے۔ یہ وہ دور ہے جس دور میں پیر حضرات مریدین کی تعداد کی طرف توجہ فرماتے حضرت قبلہ کے مریدین و خلفاء کو دیکھتے ہی معلوم ہو جاتا ہے کہ انکے پیر نے صرف انکو مرید ہی نہیں بنایا بلکہ تربیت و اصلاح بھی کی ہے اور میرے نزدیک آج کے دور میں صحیح شیخ اور سچا پیر وہی ہے جو اپنے مریدوں کی اصلاح و تربیت کرے اور انکو متبع سنت بنائے اور پھر آج کل جاہل پیروں کے انبار ہیں مگر علم دین سے مشرف بہت کم ہیں الحمد للہ حضرت، تصوف ایک سچے عالم دین یعنی خود عالم اور دوسروں کو عالم دین بنانے والے تھے یعنی طریقت کی فضیلت آپ میں موجود تھی یہی وجہ ہے کہ آپکے فیوض و برکات اس وقت پوری دنیا میں پھیل چکے ہیں اللہ کریم سے دعا ہے کہ آجکل کے جاہل اور بے عمل پیروں کو آپکے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

محمد عبدالتواب صدیقی

سجادہ نشین مناظر اعظم جنید دوراں پیر محمد عمر صدیقی رحمۃ اللہ علیہ

## محقق عصر حضرت علامہ مفتی محمد خان قادری

### شیخ الجامعہ جامعہ اسلامیہ لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ شیخ المشائخ پیر سیف الرحمٰن اخندزادہ ارچی خراسانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمات عالم اسلام کے لئے نہایت ہی قابل قدر اور قابل تحسین ہیں انہوں نے اپنی زندگی کو قیمتی محسوس کیا اور اسے دین، ملت اور قوم کے لئے وقف کیا۔ اور تربیت فرما کر لوگوں کے دلوں کو اللہ رب العزت کی طرف متوجہ کرنے کی خوب جدوجہد کی اور اس پر اللہ تعالیٰ نے کثیر اور وافر ثمرات معاشرے میں پیدا فرمائے۔ وہ علم و کتاب اور اهل علم کی نہایت قدر و منزلت کرنے والے تھے ان کا مطالعہ خصوصاً مسلک حنفی پر اپنے دور میں بے مثال تھا۔ اسی طرح ان کی شریعت اور اسلام کی تعلیمات کی پیروی بھی ہمارے لیئے مشعل راہ ہے۔ مثلاً وہ آخر تک باجماعت نماز کا اہتمام کرتے رہے۔ ایسی چیزوں کا آج فقدان ہے پھر انکے فرزندان علماء ہیں۔ ان کا علماء ہونا بھی یہ شہادت دیتا ہے کہ ان کا تعلق اسلام کی تعلیمات کے ساتھ شعوری تھا نہ کہ رسمی۔ انہوں نے علمی مراکز بھی قائم کئے جو رہتی دنیا تک اسلام کی خدمت کا ذریعہ رہیں گے ان کے خاندان، متعلقین، مریدین اور خلفاء سے تعزیت کرتے ہوئے یہی عرض کرتا ہوں کہ ان کے مشن پر گامزن رہتے ہوئے مسلک و ملت کی خدمت کریں اور خصوصاً اهل سنت کو مجتمع کرنے کی کوشش کریں۔ اللہ تعالیٰ ان کے فیض میں اضافہ، درجات میں بلندی اور حبیب خدا ﷺ کا مزید قرب نصیب فرمائے ۔آمین

مفتی محمد خان قادری شیخ الجامعہ جامعہ اسلامیہ لاہور

## استاذ العلماء حضرت علامہ غلام محمد سیالوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

پیر طریقت رہبر شریعت حضرت العلام سیف الرحمٰن اخوندزادہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے وصال سے عالم اسلام ایک عظیم علمی، دینی اور روحانی شخصیت سے محروم ہو گیا۔ آپ نے ساری زندگی دین متین کی سربلندی کیلئے کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ آپ نے اپنے رُوحانی فیض سے لاکھوں کی تعداد میں مسلمانوں کی تربیت فرما کر دین متین کا خادم بنا دیا اور ان کا ظاہر و باطن شریعت مطہرہ کے مطابق بنا دیا۔ اللہ تعالیٰ آپکے درجات بلند فرمائے اور آپکے روحانی و باطنی فیوضات سے ہم سب کو تاقیام قیامت متمتع فرمائے۔ آمین ثم آمین بجاہ النبی الآمین الکریم ﷺ

حررہ ادنیٰ خادم اہلسنت غلام محمد سیالوی ناظم امتحانات تنظیم المدارس اہلسنت پاکستان

## مجاہد اسلام استاذ العلماء حضرت علامہ پیر محمد افضل قادری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ پیشوائے سلسلہ عالیہ سیفیہ مبلغ اسلام حضرت پیر سیف الرحمٰن نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ نے تصوف کے میدان میں اپنے دور میں مثالی خدمات انجام دیں۔ لاکھوں لوگوں کی تربیت کر کے انہیں متشرع بنایا خصوصاً داڑھی مبارک اور عمامہ مبارک کی سنت کی ترویج کی۔ افغانستان سے ہجرت کے بعد چند سالوں میں پاکستان کے اطراف میں آپ کا سلسلہ پھیل گیا۔ آپ انتہائی مخلص شخصیت تھے آپ نے جب دیوبندی علماء کی گستاخانہ عبارت کا مطالعہ کیا تو برملا تکفیر کے فتاویٰ علماء حرمین کی تائید کی۔ جب پشاور کے ایک عالم دین کے اختلافات طول پکڑ گئے تو راقم الحروف جو ان دنوں جماعت اہلسنت پاکستان کا ناظم اعلیٰ تھا کو تحریری طور پر شرعی فیصلہ کرنے کے اختیارات دیے۔ چنانچہ جماعت اھل سنت کے شرعی بورڈ نے جو فیصلہ دیا اسے قبول کیا گیا۔

آپ کی ساری اولاد بھی متشرع ہے جبکہ مشائخ کی اکثریت کے صاحبزادے متشرع نہیں ہوتے

اور اکثر داڑھی منڈے یا داڑھی کترے ہوتے ہیں اور جب سجادہ نشین بنتے ہیں تو پھر داڑھی رکھتے ہیں آپ نے اپنے صاحبزادوں کو دینی تعلیم سے بھی آراستہ کیا۔

آپ شیخ طریقت ہونے کے ساتھ ساتھ ایک معتبر عالم دین بھی تھے، علم دوست تھے اور روزانہ لائبریری میں بیٹھتے تھے اور علماء کیساتھ مسائل دینی پر بحث وتمحیص کرتے تھے۔

آپ کے خلفا، خصوصاً حضرت میاں محمد سیفی حنفی مدظلہ اور حضرت ڈاکٹر سرفراز سیفی اور عابد سیفی اور دیگر خلفاء نے دینی تحریکوں خصوصاً تحفظ ناموس رسالت کی تحریک میں بلاخوف وخطر حصہ لیا اور 1996 کے آل پاکستان سنی کنونشن موچی دروازہ لاہور میں حضرت پیر سیف الرحمٰن نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ہزاروں خلفاء اور مریدین کو تحریری حکم دیا کہ وہ جماعت اہل سنت پاکستان کے سنی کنونشن کو کامیاب بنائیں اسی طرح 1999 میں سنی کانفرنس ملتان میں ہزاروں مریدین اور سینکڑوں خلفاء کی معیت میں بنفس نفیس شریک ہوئے اور سنی کانفرنس کو کامیاب بنایا یہ اجمالی تحریر لکھی ہے انشاءاللہ جلد تفصیلی تحریر میں اپنے تاثرات بیان کروں گا۔

فقط پیر محمد افضل قادری مرکزی امیر عالمی تنظیم اہلسنت وسجادہ نشین نیک آباد گجرات

## جگر گوشۂ محدث اعظم پاکستان صاحبزادہ حاجی محمد فضل کریم

پیر طریقت رہبر شریعت علامہ اخوندزادہ سیف الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ علم وعمل کا روشن باب تھے۔آپ نے اور آپ کے خاندان نے افغانستان، پاکستان بالخصوص خیبر پختونخوا میں دین کی ترویج واشاعت کا کام کیا جس سے لاکھوں مسلمان نبی اکرم ﷺ کی محبت وعشق کے حسین زیور سے آراستہ ہوئے آپ تصوف ومعرفت میں اعلیٰ مقام رکھتے تھے۔آپ کے انتقال پرملال سے عالم اسلام ایک عظیم روحانی علمی شخصیت سے محروم ہوا۔آپ امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی اور امام احمد رضا بریلوی رضی اللہ عنہما کے افکار ونظریات سے انتہائی متاثر تھے

صاحبزادہ حاجی محمد فضل کریم ایم این اے صدر مرکزی جمعیت علما پاکستان

چوہدری محمد ندیم چیئرمین جنرل سیکرٹری انجمن بہار اسلام

پیر طریقت رہبر شریعت غوث جہاں حضرت اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن مبارک صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ساری زندگی شریعت کی اشاعت کرتے گزاری آپ سنت مصطفیٰ ﷺ میں مستغرق تھے۔آپ کے صاحبزادگان اور مریدین میں بھی وہی عکس نظر آتا ہے

## مجاہد اہلسنت حضرت علامہ قاری محمد زوار بہادر

پیر طریقت رہبر شریعت حضرت پیر اخندزادہ سیف الرحمٰن ایک جید عالم دین عظیم رہبر طریقت عظیم مجاہد، دین اسلام کے لئے بے پناہ قربانیاں دیتے ہوئے ہزاروں افراد کی ہدایت کا سبب بنے۔ان کا سلسلہ پورے ملک اور پوری دنیا میں پھیلا ہوا ہے۔آپ کی اتباع سنت کی برکت سے آپ کے مریدین ومتوسلین بھی متبع سنت ہیں از کی صورتیں دیکھ کر ایمان والوں کا دل باغ باغ ہوکا تا ہے۔الحمدللہ آپکے صاحبزادگان اور خلفاء بھی جید عالم اور متبع سنت ہیں۔اللہ کریم ان کے ذریعے مخلوق خدا کی ہدایت کا سامان فرمائے گا۔خدا کرے حضرت پیر صاحب کے مریدین وطن عزیز میں نظام مصطفیٰ ﷺ کے نفاذ کیلئے اپنی توانائیاں صرف کریں۔

قاری محمد زوار بہادر سیکرٹری جنرل جمعیت علماء پاکستان

## استاذ العلماء جانشین محدث ابدالوی حضرت علامہ **محمد نور المجتبیٰ** چشتی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ۔

حضرت اخوندزادہ مبارک کا انتقال پر ملال ملت اسلامیہ کے لیے سانحہ عظیم ہے اس نقصان کی تلافی صدیوں تک نہیں ہوسکتی آپ کی ذات علمی وعملی لحاظ سے اکمل ومکمل ذات تھی

جنکی نگاہ سے لاتعداد جاہل عالم ہو گے، غافل ذاکر ہو گئے، زندگیوں میں انقلاب پیدا ہو گیا یہ ان کی ایک نگاہ کا کمال ہے علم شریعت وطریقت اور علم حقیقت ومعرفت میں آپکا ثانی نہ تھا اگر کہا جائے کہ آپ اپنے وقت کے غوث اعظم تھے تو مبالغہ نہ ہوگا آپکی نگاہ سے ولی پیدا ہوتے تھے۔ یہ بات دل کے اطمینان کا باعث ہے کہ آپ کے خلفا مریدین اور صاحبزدگان آپ کے صفات وکمال کے مظہر ہیں لہذا آپ رحمتہ اللہ علیہ کا مشن جاری رہے گا اللہ تعالیٰ آپ کے درجات کو بلند فرمائے آپ کے فیضان کو جاری رکھے تا قیامت امت محمدیہ علیہ الصلوۃ والسلام مستفیض و مستفید ہوتی ہے۔

محمد نور المجتبیٰ چشتی

خادم دارالعلوم چشتیہ رضویہ خانقاہ ڈوگراں ضلع شیخوپورہ

## صاحبزادہ محمد حسین آزاد ازہری

پیر طریقت رہبر شریعت شیخ المشائخ اخندزادہ حضرت سیف الرحمٰن مبارک رحمتہ اللہ علیہ اسم بامسمی تھے۔ اور پوری زندگی رحمٰن کی تلوار بن کر کفر وطاغوت اور بدعقیدگی کے خلاف سیسہ پلائی ہوئی دیوار بنے رہے۔ نہ صرف عظیم عاشق رسول ﷺ تھے بلکہ جید عالم باعمل تھے جنہوں نے نہ صرف سلسلہ سیفیہ کی بنیاد رکھی بلکہ اپنے بے شمار مریدین اور ہزارہا خلفاء کے ذریعے تصوف وروحانیت کے فروغ میں اہم کردار ادا کیا جا رہا ہے مسلک حقہ اہل سنت و جماعت کیلئے آپکی خدمات لائق صد تحسین ہی نہیں بلکہ لائق صد تقلید بھی ہیں۔

حضرت پیر صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا تعلق تحریک منہاج القرآن اور اسکے قائد شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کے ساتھ نہایت دیرینہ اور گہرا تھا یہی وجہ ہے کہ آج تحریک منہاج القرآن علماء ومشائخ کونسل کے جملہ قائدین، رفقاء، اراکین اور سلسلہ سیفیہ کے قائدین، خلفاء متوسلین یک جان

اور دو قالب ہیں اور ایک دوسرے کے پروگراموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے ہیں الحمد للہ تحریک منہاج القران کے مرکزی امیر صاحبزادہ مسکین سیف الرحمان درانی صاحب جنکا حضرت پیر صاحب کے ساتھ ذاتی گہرا تعلق بھی تھا نے اعلی سطحی وفد کے ساتھ حضرت پیر صاحب مرحوم کے جنازے میں شرکت کی اور شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری کا خصوصی تعزیتی پیغام بھی دیا کیونکہ شیخ الاسلام بیرون ملک ہیں اگر پاکستان میں ہوتے تو ضرور خود جنازے میں شرکت فرماتے آج بھی الحمد للہ منہاج القران علما کونسل کا بھرپور وفد محفل رسم قل میں شریک ہوا ہے اور دعا گو ہے کہ اللہ تعالی آپکے حسب حال آپکے درجات بلند فرمائے اور دین اسلام کی ترویج واشاعت کے سلسلے میں آپکی خدمات کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے۔ آپکے صاحبان علم وعمل صاحبزدگان کو انکے نقش قدم پر چلتے ہوئے آپکا نام زندہ رکھنے کی توفیق عطا فرمائے بالخصوص حضرت پیر صاحبزادہ محمد سعید احمد حیدری کو جانشینی کا حق ادا کرنے کی توفیق سے نوازے تاکہ انکی قیادت میں تمام صاحبزادگان، خلفاء، مریدین، متوسلین متحد ومتفق ہو کر اس پر گامزن رہیں۔ آمین بجاہ سیدالمرسلین ﷺ

منجانب: صاحبزادہ محمد حسین آزاد ازھری (سیکرٹری جنرل منہاج القران علماء کونسل پاکستان)

تائید: علامہ الحاج امداد اللہ خان قادری (صدر منہاج القران علماء کونسل پنجاب)

علامہ محمد عثمان سیالوی (صدر منہاج القران علماء کونسل لاہور)

## خطیب اسلام مبلغ اہلسنت حضرت علامہ مفتی محمد اقبال چشتی

حضرت اخوندزادہ پیر سیف الرحمٰن صاحب رحمتہ اللہ تعالی علیہ عظیم المرتبت صوفی اور عالم دین تھے انہوں نے ساری زندگی شریعت مطہرہ کی پابندی کا درس دیا انکی تربیت کا اثر انکے ہر مرید وعقیدت مند میں نمایاں نظر آتا ہے میری پہلی مرتبہ آپکے خلیفہ خاص حضرت میاں محمد حنفی سیفی صا

